91: سورۃ ال-ش-م-س

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 91 | سُوْرَةُ الشَّمْسِ | مکی | 1 | 15 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَ الشَّمْسِ وَ ضُحٰهَا ۞١ قسم ہے سورج کی اور اس کی روشنی کی وَ الْقَمَرِ اِذَا
تَلٰهَا ۞٢ اور قسم ہے چاند کی جب وہ اس کے پیچھے آتا ہے وَ النَّهَارِ اِذَا
جَلّٰهَا ۞٣ اور قسم ہے دن کی جب وہ سورج کو خوب نمایاں کر دے وَ الَّيْلِ اِذَا
يَغْشٰهَا ۞٤ قسم ہے رات کی جب وہ سورج کو چھپا لے وَ السَّمَآءِ وَ مَا بَنٰهَا ۞٥
اور قسم ہے آسمان کی اور اس کی عجیب و غریب بناوٹ کی وَ الْاَرْضِ وَ مَا
طَحٰهَا ۞٦ قسم ہے زمین کی اور جیسا کہ اسے پھیلا کر ہموار بنایا گیا وَ نَفْسٍ وَّ مَا
سَوّٰهَا ۞٧ فَاَلْهَمَهَا فُجُوْرَهَا وَ تَقْوٰهَا ۞٨ قسم ہے نفس کی اور اسے درست
بنانے کی پھر اس کو خیر اور شر کی تمیز عطا کرنے کی اس کی طبیعت و فطرت میں یہ تمیز و
معرفت رکھ دی گئی ہے کہ وہ اچھے اور برے میں تمیز کر سکے۔ اس خیر و شر کی اہلیت اور استعداد
ہی کی بنیاد پر قیامت کے دن اس کا حساب ہو گا۔ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَكّٰهَا ۞٩ کہ در حقیقت
وہی کامیاب ہوا جس نے اپنے نفس کو فسق و فجور اور شر سے پاک کر لیا وَ قَدْ خَابَ
مَنْ دَسّٰهَا ۞١٠ اور یقینا وہ نامراد ہوا جس نے اسے فسق و فجور اور شر میں دبا دیا
كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ بِطَغْوٰىهَآ ۞١١ ثمود نے اپنی سرکشی کے باعث اپنے رسول صالح (علیہ

السّلام) اور ہماری آیات کو جھٹلایا اِذِ انۢبَعَثَ اَشۡقٰهَا ﴿۱۲﴾ جب اس قوم کا سب
سے بدبخت شخص اٹھ کھڑا ہوا فَقَالَ لَهُمۡ رَسُوۡلُ اللّٰهِ نَاقَةَ اللّٰهِ وَ سُقۡيٰهَا ﴿۱۳﴾
اللہ کے رسول نے ان لوگوں سے کہا کہ اللہ کی اس اونٹنی اور اس کو پانی پلانے کے دن
کے بارے میں احتیاط کرنا فَكَذَّبُوۡهُ فَعَقَرُوۡهَا ۙ فَدَمۡدَمَ عَلَيۡهِمۡ رَبُّهُمۡ
بِذَنۡۢبِهِمۡ فَسَوّٰٮهَا ﴿۱۴﴾ مگر انہوں نے رسول کی بات کو جھٹلا دیا اور اونٹنی کو مار ڈالا تو
ان کے رب نے ان کے اس گناہ کے بدلے ساری قوم پر برابر کا عذاب نازل کیا اور
سب کو ہلاک کرڈالا وَلَا يَخَافُ عُقۡبٰهَا ﴿۱۵﴾ اور اللہ کو قوم ثمود کو ہلاک کرنے پر
ان سے ذرا اندیشہ نہیں تھا رکوع[1]